اس دفعہ میں ۲ سال قید کی سزا موجود ہے۔"

(۲) متعلقہ قوانین مثلاً نیشنل رجسٹریشن ایکٹ ۱۹۷۳ء اور انتخابی فہرستوں کے قواعد ۱۹۷۴ء میں قانون سازی اور ضابطے کے ذریعے ترامیم کی جائیں۔

(۳) تیسری سفارش عمومی نوعیت کی تھی۔ جس میں دستور میں پہلے سے دی گئی ضمانت کو دہراتے ہوئے کہا گیا کہ:

"پاکستان کے تمام شہریوں خواہ وہ کسی بھی فرقہ سے تعلق رکھتے ہوں کے جان و مال آبرو اور آزادی اور بنیادی حقوق کا پوری طرح تحفظ اور دفاع کیا جائے گا۔"

یہ بات اسمبلی کے ریکارڈ پر ہے کہ اس ترمیم کے حق میں ایک سو تیس ووٹ آئے جب کہ مخالفت میں ایک ووٹ بھی نہ آیا۔ مفتی صاحب نے فرمایا کہ:

"اس فیصلے پر پوری قوم مبارک باد کی مستحق ہے۔ اس پر نہ صرف پاکستان بلکہ عالم اسلام میں اطمینان کا اظہار کیا جائے گا۔ میرے خیال میں مرزائیوں کو بھی اس فیصلے کو خوش دلی سے قبول کرنا چاہیے۔ کیوں کہ اب انھیں غیر مسلم کے جائز حقوق ملیں گے۔"

مفتی صاحب نے مزید کہا کہ

"سیاسی طور پر تو میں یہی کہہ سکتا ہوں کہ الجھے ہوئے مسائل کا حل بندوق کی گولی میں نہیں مذاکرات کی میز پر ہے۔"

## پارلیمانی حزب اختلاف کی قیادت:

مولانا مفتی محمود کو جن حالات میں قومی اسمبلی کے اندر حزب اختلاف کی قیادت کرنا پڑی۔ ماضی میں شاید ہی کوئی قائد حزب اختلاف ایسے حالات سے دوچار ہوا ہوگا۔ ڈاکٹر نذیر، خواجہ رفیق، عبدالصمد اچکزئی اور مولانا شمس الدین ڈپٹی اسپیکر بلوچستان اسمبلی کو نامعلوم قاتلوں کی گولیاں اور بم چاٹ چکے تھے۔ فروری ۱۹۷۵ء



پشاور یونیورسٹی میں ایک انتہائی طاقت ور بم کا دھماکہ ہوا۔ جس میں صوبہ سرحد کے سینئر وزیر اور پیپلز پارٹی کے صوبائی سربراہ حیات محمد خان شیرپاؤ اس کی نذر ہوگئے۔ ملک کے تمام سربرآوردہ سیاسی راہ نماؤں نے اس وحشیانہ قتل کی مذمت کی اور مجرموں کو کیفر کردار تک پہنچانے کا مطالبہ کیا۔ یہ تھے وہ حالات جس میں متحدہ حزب اختلاف کے قائد خان عبدالولی خان کو گرفتار کرلیا گیا۔ ان حالات میں متحدہ حزب اختلاف کی نگاہِ انتخاب مولانا مفتی محمود پر پڑی۔ اور انھیں قائم مقام قائد حزب اختلاف چنا گیا۔ مفتی صاحب نے جس ہمت اور تدبر کے ساتھ مسٹر بھٹو کا مقابلہ کیا۔ وہ قابل داد ہی نہیں قابل صد آفرین ہے۔ انھوں نے توازن شائستگی اور بردباری کے امتزاج کے ساتھ اپنے تدبر اور استقامت کا لوہا دوست تو دوست دشمن تک سے منوالیا اور آج ان کا کردار ہماری پارلیمانی تاریخ کا وہ روشن باب ہے جس پر آنے والی نسلیں یقیناً فخر کرتی رہیں گی۔

